**الوجه الثالث: في الترجيح: إن القراءة مع جهر الإمام لا سبيل إليها فمتى يقرأ؟ فإن قيل: يقرأ في سكتة الإمام. قلنا: السكوت لا يلزم الإمام فكيف يركب فرض على ما ليس بفرض، لا سيما وقد وجدنا وجها للقراءة مع الجهر، وهي قراءة القلب بالتدبر والتفكر، وهذا نظام القرآن والحديث، وحفظ العبادة، ومراعاة السنة، وعمل بالترجيح والله أعلم۔ (احکام القرآن لابن العربی: ج ۲: ص ۳۶۷)**

۸- حافظ موفق الدین ابن قدامہؒ (م ۶۲۰ھ)۔ **(المغنی: ج ۱: ص ۴۰۴)**

۹- امام ضیاء الدین مقدسیؒ (م ۶۴۳ھ) نے اس حدیث کو باب " **باب في ترك القراءة فيما جهر فيه الإمام** " میں سب سے پہلے نقل کیا ہے۔ **(السُّنَنُ وَالأَحْكَامُ عَنِ المُصْطَفَى عَلَيهِ أَفْضَلُ الصَّلاةِ والسَّلامِ: ج ۲ : ص ۴۹)**

۱۰- امام مجد الدین ابن تیمیہؒ (م ۶۵۲ھ) نے بھی اسے ترک قراءت خلف الامام کے باب میں پہلے نمبر پر ذکر کیا ہے۔ **(المنتقی لمجد الدین: ص ۱۸۹)**

۱۱- حافظ ابو العباس القرطبیؒ (م ۶۵۶ھ)۔ **(المفہم للقرطبی: ج ۲: ص ۳۹)**

۱۲- حافظ ابن تیمیہؒ (م ۷۲۸ھ) نے کہا:

**فجزم الزهري بهذا من أحسن الأدلة على أنهم تركوا القراءة خلفه حال الجهر بعدما كانوا يفعلونه وهذا يؤيد ما تقدم ذكره ويوافق قوله: {وإذا قرأ فأنصتوا} ولم يستثن فاتحة ولا غيرها۔ (مجموع الفتاوی: ج ۲۳: ص ۳۱۹)**

انکے علاوہ کئی ائمہ، علماء بلکہ سعودیہ کے کئی سلفی علماء نے بھی اس حدیث سے ترک قراءت پر استدلال کیا ہے، جن شیخ الالبانیؒ بھی ہیں۔ تفصیل کے لئے ان کی کتاب "**اصل صفة صلاة النبی ﷺ**" کا مطالعہ کریں۔

اور مولانا سرفراز خان صفدرؒ (م) کہتے ہیں کہ ان حضرات کی یہ توجیہ اور تاویل کہ " **إذا قرأ الإمام فأنصتوا** " سے مرادمازاد علی الفاتحہ کی قراءت ہے قطعاً باطل ہے۔ اس لئے کہ مسلم اور ابو عوانہ وغیرہ کے حوالہ سے صحیح روایت ان الفاظ کے ساتھ آنحضرت ﷺ سے نقل کی جاچکی ہے۔

"**وإذا قرأ فأنصتوا وإذا قال {غير المغضوب عليهم ولا الضالين}، فقولوا: آمین۔۔۔**"

کہ جب امام قراءت کرے، تو تم خاموش رہو اور جب امام "**غير المغضوب عليهم ولا الضالين**" کہے تو تم آمین کہو۔

یہ عقدہ تو فریق ثانی ہی حل کرے گا کہ "**غير المغضوب عليهم ولا الضالين**" سے قبل وہ کون سی قراءت ہے جس میں امام کا فریضہ قراءت کرنا اور مقتدیوں کا وظیفہ خاموش رہنا بتلایا گیا ہے؟؟

شاید ان کے نزدیک اس اثناء میں سورہ یٰسین کی قراءت سنت ہو، جس کی امام قراءت کر تا رہے اور اس وقت مقتدی خاموش رہیں؟؟ اس صحیح حدیث کو پیش نظر رکھ کر بخوبی یہ اندازہ ہو سکتا ہے کہ یہ تاویل قطعی طور پر باطل اور مردود ہے۔ **(احسن الکلام: ج۱: ص ۲۶۳-۲۶۴)**

خلاصہ یہ کہ "**وإذا قرأ فأنصتوا**" کی زیادتی صحیح و درست ہے اور وہ امام کے پیچھے قراءت کی ممانعت پر صریح ہے، جیسا کہ ائمہ محدثین نے صراحت کی ہے۔

## دلیل نمبر ۲ :

امام نسائیؒ (م ۳۰۳ھ) نے کہا:

**أخبرنا الجارود بن معاذ الترمذي، قال: حدثنا أبو خالد الأحمر، عن محمد بن عجلان، عن زيد بن أسلم، عن أبي صالح، عن أبي هريرة قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم: "إنما جعل الإمام ليؤتم به، فإذا كبر فكبروا، وإذا قرأ فأنصتوا، وإذا قال سمع الله لمن حمده فقولوا: اللهم ربنا لك الحمد۔ (سنن نسائی: حدیث نمبر ۹۲۱)**

### سند کی تحقیق:

(۱) امام ابو عبد الرحمٰن، احمد بن شعیب النسائیؒ (م ۳۰۳ھ) مشہور ثقہ، حافظ الحدیث اور صاحب السنن ہیں۔ **(تقریب: رقم ۴۵)**

(۲) الجارود بن معاذ الترمذیؒ (م ۲۴۴ھ) بھی ثقہ ہیں۔ **(تقریب: رقم ۸۸۲)**

(۳) ابو خالد، سلیمان بن حیان الاحمرؒ (م ۱۹۰ھ) صحیحین کے راوی اور مشہور ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ **(ذكر أسماء من تكلم فيه وهو موثق: ص ۹۲، الرواة الثقات المتكلم فيهم بما لا يوجب ردهم: ص ۱۰۱، تذکرۃ الحفاظ)**

بلکہ حافظ عجلیؒ (م۲۶۱ھ) ان کو ثقہ، ثبت اور صاحب سنة قرار دیتے ہیں۔ ابوہشام الرفاعیؒ (م۲۴۸ھ) ثقہ، امین کہتے ہیں۔ ایک روایت میں ابن معینؒ (م۲۳۳ھ) بھی کہتے ہیں کہ ان میں کوئی حرج نہیں ہے۔ وہ ثقہ ہیں، وہ ثقہ ہیں۔ (**تہذیب التہذیب: ج۴: ص۱۸۱-۱۸۲، موسوعة أقوال یحیی بن معین: ج۲: ص۲۴۳**)

لہذا وہ ثقہ، حافظ الحدیث ہیں۔ (**سیر: ج۹: ص۱۹**)، بلکہ بعض کے نزدیک ثبت اور امین ہیں، جیسا کہ گزر چکا۔

(۴) محمد بن عجلانؒ (م۱۴۸ھ) صحیح مسلم و سنن اربع کے راوی اور صدوق ہیں۔ (**تقریب: رقم ۶۱۳۶، سیر**)

**نوٹ نمبر ۱:**

تقریب میں موجود "**إلا أنه اختلطت علیه أحادیث أبی هریرة**" سے مراد " **خصوصًا في روایته عن المقبري**" ہے، جیسا کہ حافظؒ نے دوسری جگہ لکھا ہے۔ (**نتائج الافکار: ج۱: ص۱۱۳**) اور تہذیب التہذیب کے اقوال سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے۔ **دیکھئے تہذیب التہذیب: ج۹: ص۳۴۱۔**

**نوٹ نمبر ۲:**

یہاں "**اختلطت**" سے مراد اصطلاحی اختلاط نہیں کہ راوی کا آخری عمر میں حافظہ متغیر ہو گیا، وغیرہ وغیرہ، بلکہ اس سے مراد المقبریؒ سے روایات کرنے میں غلطیوں کا واقع ہونا ہے۔ کیونکہ کتب **المختلطین** میں کسی امام نے ان کو شمار نہیں کیا۔ واللہ اعلم

(۵) زید بن اسلمؒ (م۱۳۶ھ) صحیحین کے راوی اور ثقہ، عالم ہیں۔ (**تقریب: رقم ۲۱۱۷**)

(۶) ذکوان ابو صالح السمانؒ (م۱۰۱ھ) بھی صحیحین کے راوی اور ثقہ، ثبت امام ہیں۔ (**تقریب: رقم ۱۸۴۱**)

(۷) ابو هریرة، عبد الرحمٰن بن صخرؓ (م۵۹ھ) مشہور صحابی رسول ﷺ اور حافظ الصحابہؓ ہیں۔

لہذا یہ سند کے تمام رواۃ ثقہ اور روایت صحیح ہے۔

**اعتراض نمبر ۱:**

اثری صاحب کہتے ہیں کہ **سعید المقبری** علیہ السلام کے طریق کے علاوہ بھی محدثین نے ابن عجلانؒ کی روایتوں پر کلام کیا ہے، چنانچہ ترمذیؒ **باب ماجاء فی الاعتماد فی السجود** کے تحت ایک حدیث بواسطہ ابن عجلان عن سمی عن ابی صالح عن ابی ہریرۃ نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں:

اس روایت کو ہم صرف لیث عن ابن عجلان عن سمی عن ابی صالح عن ابی ہریرہ کے طریق سے ہی پہنچانتے ہیں اور سفیان بن عیینہ وغیرہ نے اسے سمی عن النعمان بن ابی عیاش کے طریق سے روایت کیا ہے اور ان کی روایت لیثؒ کی روایت سے اصح ہے۔

امام ترمذی کے علاوہ امام بخاریؒ نے بھی نعمان بن ابی عیاش کے مرسل طریق کو ہی ترجیح دی "۔**(توضیح الکلام: ص۷۲۸-۷۲۹)**

**الجواب:**

اگر چہ امام بخاریؒ **(م ۲۵۶ھ)**، امام ترمذیؒ **(م ۲۷۹ھ)**، امام ابو حاتمؒ **(م ۲۷۷ھ)** وغیرہ ائمہ نے اس سمیؒ والی روایت کے مرسل ہونے کو ترجیح دی ہے، لیکن یہ روایت امام ابو داودؒ **(م ۲۷۵ھ)**، امام ابن خزیمہؒ **(م ۳۱۱ھ)**، امام ابن حبانؒ **(۳۵۴ھ)**، امام ابو عبد اللہ الحاکم **(م ۴۰۵ھ)**، حافظ ضیاء الدین المقدسیؒ **(م ۶۴۳ھ)**، حافظ ذہبیؒ **(م ۷۴۸ھ)**، حافظ ابن حجر عسقلانیؒ **(م ۸۵۲ھ)** کے نزدیک مسند ہے۔ **(سنن ابو داود: حدیث نمبر ۹۰۲، شرح ابن ماجہ للمغلطائی: ص ۱۵۰۴، صحیح ابن حبان: حدیث ۱۹۱۸، المستدرک للحاکم مع تلخیص للذہبی: ج۱: ص ۳۵۲، السنن والاحکام للمقدسی: ج۲: ص ۹۴، فتح الباری: ج۲: ص ۲۹۴)**[8]

معلوم ہوا کہ اس حدیث کے متصل و مرسل ہونے میں ائمہ کا اختلاف ہے۔

اور ابن عجلانؒ **(م ۱۴۸ھ)** نے دونوں طرح سے اس حدیث کو روایت کی ہے، یعنی ابن عجلانؒ **(م ۱۴۸ھ)** سے یہ روایت عن سمی عن نعمان عن النبی ﷺ مرسلاً بھی مروی ہے اور عن سمی عن ابی صالح عن ابی ہریرہ عن النبی ﷺ متصلاً بھی ہے۔ **(دیکھئے العلل للدار قطنی: ج۱۰: ص ۸۵)**

---

[8] امام ابو داودؒ نے اس پر سکوت اختیار کیا ہے، جو کہ ان کے نزدیک اس روایت کے صحیح ہونے کی دلیل ہے، جیسا کہ خود انہوں نے اپنے رسالہ الی اہل مکہ میں تصریح کی ہے۔

لہذا یہاں پر ابن عجلانؒ نے ابن عیینہؒ (م۱۹۸ھ)، سفیان الثوریؒ (م۱۶۱ھ) وغیرہ کی مخالفت نہیں کی، بلکہ سمیؒ (م۱۳۰ھ) سے ایک زیادتی والی روایت بیان کی ہے، چونکہ ابن عجلانؒ (م۱۴۸ھ) ثقہ، صدوق، حافظ الحدیث ہیں، لہذا ان کی یہ زیادتی قابل قبول ہے۔

**نوٹ نمبر ا :**

شیخ الالبانیؒ نے تو ابن عجلانؒ عن سعید المقبری کی ایک روایت کو حسن قرار دیا ہے اور کہا کہ " **فالظاهر أن ابن عجلان كان تارة يرفعه، وأخرى يوقفه، والحديث مرفوع بلا شك** "۔ **(الصحيحة: حديث نمبر ۸۶۲)** لہذا اسی اصول کی روشنی میں ابن عجلانؒ کی روایت بھی مرفوع ہو گی۔

خلاصہ یہ کہ ان ائمہ کا کلام مرجوح ہے اور راجح یہی ہے کہ یہ روایت متصل ہے اور اثری صاحب کا استدلال باطل و مردود ہے۔

**نوٹ نمبر ۲ :**

اس بات کا بھی احتمال ہے کہ نعمان بن ابی عیاشؒ نے یہ روایت ابو ہریرہؓ سے ہی ارسال کی ہے، کیونکہ ان دونوں حضرات کا امکان لقاء ممکن ہے۔ واللہ اعلم

**اعتراض نمبر ۲ :**

خبیب صاحب کہتے ہیں کہ اس زیادت کو بے اصل قرار دینے والے ماہرین علماء ہیں۔ **(مقالات اثریہ: ص ۳۹۹، نیز دیکھئے توضیح الکلام: ص ۷۲۳)**

**الجواب:**

ائمہ علل اس حدیث کے علت پر متفق نہیں ہے۔

خبیب احمد صاحب نے اس زیادت کے **مضعفین** میں امام یحیی بن معینؒ، امام بخاریؒ، امام محمد بن یحیی الذہلیؒ، امام ابو داودؒ، امام ابن خزیمہ غیرہ کا نام ذکر کیا ہے، لیکن ان حضرات نے اس روایت میں موجود الفاظ " **وإذا قرأ فأنصتوا** " کو ابو خالد الاحمرؒ (م۱۹۰ھ) کا وہم قرار دیا ہے۔ **(مقالات اثریہ: ص ۳۹۹)**،

لیکن خود اثری صاحب اس کا جواب دیتے ہوئے کہتے ہیں کہ امام بخاریؒ، ابو داودؒ اور ابن خزیمہؒ اس میں ابو خالدؒ کا وہم فرماتے ہیں، مگر ابو خالدؒ کا یہ وہم نہیں، ان کا ثقہ متابع محمد بن سعد انصاریؒ موجود ہے۔ **(توضیح الکلام: ص ۷۲۴)**

**نوٹ:**

محمد بن سعد انصاریؒ **(م ۲۰۰؁ھ)** کے علاوہ ثقہ، حافظ، ثبت، حجت امام لیث بن سعدؒ **(م ۱۷۵؁ھ)** نے بھی یہ روایت ابن عجلانؒ سے نقل کی ہے **(تَنْبِیهُ الهَاجِدِ إِلَى مَا وَقَعَ مِنَ النَّظَرِ فِي كُتُبِ الأَمَاجِدِ لابی اسحاق الاثری: ج ۱: ص ۴۲۳)**

لہذا امام یحیی بن معینؒ، امام بخاریؒ، امام محمد بن یحیی الذہلیؒ، امام ابو داودؒ، امام ابن خزیمہ کی جرح غیر صحیح ہے اور اثری صاحب اور خبیب صاحب کا اس کو پیش کرنا باطل و مردود ہے۔

دوسری طرف امام ابو حاتمؒ **(م ۲۷۷؁ھ)**، امام دار قطنیؒ **(م ۳۸۵؁ھ)**، امام بیہقیؒ **(م ۴۵۸؁ھ)**، وغیرہ ائمہ نے اس روایت کو ابن عجلانؒ کی تفرد کی وجہ سے ضعیف قرار دیا ہے۔ **(مقالات اثریہ: ص ۳۹۹)**[9]

لیکن ان کے مقابلے میں امام احمد بن حنبلؒ **(م ۲۴۱؁ھ)**، امام مسلمؒ **(م ۲۶۱؁ھ)**، امام ابن جریر الطبریؒ **(م ۳۱۰؁ھ)**، حافظ ابو جعفر الطحاویؒ **(۳۲۱؁ھ)**، امام ابن حزمؒ **(م ۴۵۶؁ھ)**، حافظ المغرب، امام ابن عبد البرؒ **(م ۴۶۳؁ھ)**، حافظ بغویؒ **(م ۵۱۶؁ھ)** وغیرہ کئی ائمہ کے نزدیک یہ حدیث صحیح ہے۔ **(دیکھئے ص: ۲۱، صحیح مسلم: ج ۱: ص ۳۰۴، تفسیر ابن جریر: ج ۱۳: ص ۳۵۲، مختصر اختلاف العلماء للطحاوی: ج ۱: ص ۲۰۶، التمہید لابن عبد البر: ج ۱۱: ص ۳۴، الاستذکار: ج ۱: ص ۴۶۶، نیز دیکھئے الاعتصام: ج ۶۰: ش ۴۵، ۱۴ تا ۲۰ نومبر ۲۰۰۸، ۱۵ ذی قعدہ ۱۴۲۹؁ھ: ص ۲۱)**

نیز اس حدیث کو خطیب بغدادیؒ **(م ۴۶۳؁ھ)**، قاضی ابو یعلی الخلیلیؒ **(م ۴۴۶؁ھ)**، ابن عدیؒ **(م ۳۶۵؁ھ)**، ابن مندہؒ **(م ۳۹۵؁ھ)**، عبد الغنی بن سعیدؒ **(م ۴۰۹؁ھ)** نے بھی صحیح قرار دیا ہے۔ کیونکہ ان حضرات نے سنن نسائی پر صحیح کا

---

[9] نسائیؒ **(م ۳۰۳؁ھ)** کے قول سے ابن عجلانؒ کا تفرد مراد ہے، اور کیونکہ انہوں ابن عجلانؒ کی حدیث سے استدلال کرتے ہوئے، اس پر باب " **تأويل قول الله جل ثناؤه {وإذا قرئ القرآن فاستمعوا له وأنصتوا}** " باندھا ہے۔ **(سنن الکبری للنسائی: ج ۱: ص ۴۷۵)** لہذا اس قول سے ان کا شذوذ کی طرف اشارہ نہیں ہے۔ بلکہ الٹا **السنن المجتبی** میں انہوں نے ابن عجلانؒ کی حدیث کا دفاع کرتے ہوئے، ابو خالد کے متابع محمد بن سعد کی توثیق نقل کی ہے۔ **(سنن نسائی: حدیث نمبر ۹۲۲)**، غالباً یہی وجہ ہے کہ ہمارے علم کے مطابق کسی امام نے امام نسائیؒ کو اس حدیث کے **مضعفین** میں شمار نہیں کیا۔ واللہ اعلم،

اطلاق کیا ہے، جیسا کہ زبیر علی زئی صاحب نے کہا ہے۔ **(الاعتصام: ج ٦٠: ش ۴۵، ۱۴ تا ۲۰ نومبر ۲۰۰۸، ۱۵ ذی قعدہ ۱۴۲۹ھ: ص ۲۱)**[10]

اور ہم نے پہلے بھی صراحت کی ہے کہ یہاں مسئلہ مخالفت کا نہیں، زیادتی کا ہے۔ چونکہ حافظ محمد بن عجلانؒ (م ۱۴۸ھ) ثقہ، صدوق محدث ہیں، لہٰذا ان کی زیادتی قابل قبول ہے اور پھر ابن عجلانؒ کے متابع و شاہد بھی موجود ہے، لہٰذا امام احمدؒ، امام مسلمؒ، ابن جریرؒ جیسا ائمہ العلل کی تصحیح مقدم ہے۔ واللہ اعلم

**ابن عجلانؒ (م ۱۴۸ھ) کے متابع و شاہد کی بحث:**

**متابع [شاہد] نمبر ۱:**

ابو موسی الاشعریؓ کی حدیث، ابن عجلانؒ (م ۱۴۸ھ) کی قوی شاہد ہے، جس کی تفصیل گزر چکی۔[11]

---

[10] **اعتراض:**

ان حوالوں کے جواب میں خبیب صاحب نے کہا کہ دوسرے گروہ میں مذکورہ ائمہ کے حوالے سے عرض ہے کہ متقدمین کی مفصل جرح کے مقابلے میں ان جلیل القدر ائمہ کی مبہم، غیر واضح اور مطلقاً تصحیح کی کوئی حیثیت نہیں، جبکہ سنن نسائی کو صحیح کہنے والوں کا اس کی مرویات پر نقد کرنا بھی ثابت ہے، یہاں جس کی تفصیل غیر ضروری ہے۔ **(مقالات اثریہ: ص ۴۰۲)**

حالانکہ زبیر علی زئی صاحب نے اس کا جواب دیا ہے کہ امام دار قطنیؒ اور امام ابو علی النیسابوری سے چوں کہ حدیث مسلم پر کلام مذکور ہے۔ لہٰذا انھیں اس حدیث کے **مصححین** میں شمار نہیں کیا جاسکتا بلکہ **اس روایت کی تخصیص کردی جائے گی اور باقی احادیث پر ان کا قول مذکرہ شرط کے ساتھ جاری رہے گا** یا ان کی جرح اور تصحیح کو باہم متعارض قرار دے کر ساقط کر دیا جائے گا۔ واللہ اعلم۔ **(الاعتصام: ج ٦٠: ش ۴۵: ۱۴ تا ۲۰ نومبر ۱۵، ۲۰۰۸ ذی قعدہ ۱۴۲۹ھ: ص ۲۱)**

اور خبیب صاحب جن " متقدمین کی مفصل جرح " کا حوالہ دے رہے ہیں، ان کو جواب تو خود ان کے شیخ نے دے دیا ہے، لہٰذا ان کا حوالہ دینا مردود ہے، ابو حاتمؒ، دار قطنیؒ وغیرہ ائمہ سے پہلے امام احمدؒ، امام مسلمؒ نے حدیث ابو ہریرہؓ کو صحیح قرار دیا ہے، اور یہ ثقہ کی زیادتی کا مسئلہ ہے۔ جیسا کہ گزر چکا، اور ابن عجلانؒ کے متابع و شاہد بھی موجود ہے، لہٰذا ان ائمہ العلل کی تصحیح مقدم ہے۔ واللہ اعلم

**متابع نمبر ۲ :**

حافظ ابو حاتم الرازیؒ (م ۲۷۷ھ) نے کہا:

" **وَقَدْ رَوَاهُ خَارِجَةُ بنُ مُصْعَب أيضًا، وتابَعَ ابنَ عَجْلان** "

خارجہ بن مصعبؒ (م ۱۶۸ھ) نے بھی (زید بن اسلمؒ (م ۱۳۶ھ) سے) "**وإذاقرأفأنصتوا**" کی زیادتی نقل کی ہے اور وہ ابن عجلانؒ (م ۱۴۸ھ) کی متابع ہے۔ (**العلل لابن ابی حاتم: ج ۲: ص ۳۹۵**)

**خارجہ بن مصعبؒ (م ۱۶۸ھ) کی جرح وتعدیل میں حیثیت :**

اثری صاحب نے خارجہ بن مصعبؒ (م ۱۶۸ھ) کے بارے میں اپنے مطلب کے اقوال نقل کئے ہیں کہ ابن معینؒ نے کذاب اور لیس بشئ قرار دیا ہے اور حاکم ابو احمدؒ، ابن خراش، ابن حجرؒ نے متروک قرار دیا ہے۔ (**توضیح الکلام: ص ۷۳۳**)

حالانکہ مشہور امام ابو حاتم الرازیؒ (م ۲۷۷ھ) نے کہا کہ " **لم يكن محله محل الكذب** " وہ کذاب نہیں ہیں، اسی طرح حافظ ابن عدیؒ (م ۳۶۵ھ) نے کہا: "**وليس هو ممن يتعمد الكذب** " وہ ان لوگوں میں سے نہیں ہے جو جان بوجھ کر جھوٹ بولتے ہے۔ (**تہذیب الکمال: ج ۸: ص ۲۱**)، حافظ ابو عبد اللہ الحاکمؒ (م ۴۰۵ھ) نے کہا: " **هُوَ فِي نَفْسِهِ ثِقَةٌ**" وہ نفسہ ثقہ ہیں، اس قول کی شرح میں حافظ ذہبیؒ (م ۷۴۸ھ) نے کہا: کہ " **يَعْنِي أَنَّهُ لَيْسَ بِمُتَّهَمٍ**" یعنی وہ متہم نہیں ہیں۔ (**تاریخ الاسلام: ج ۴: ص ۳۴۸، سیر وغیرہ**)

لہذا وہ کذاب نہیں ہیں۔

**خارجہ بن مصعبؒ (م ۱۶۸ھ) کی روایت، متابعات میں قابل ذکر ہے:**

- حافظ عبد الرحمٰن بن مہدیؒ (م ۱۹۸ھ) نے ان سے روایت لی ہے۔

---

[11] غیر مقلد عالم، علی زئی صاحب لکھتے ہیں کہ مدلس راوی کی اگر معتبر متابعات یا قوی شاہد مل جائے، تو تدلیس کا الزام ختم ہو جاتا ہے۔ (**نماز میں ہاتھ باندھنے کا حکم اور مقام: ص ۳۷**)، چونکہ ابو موسی الاشعریؓ کی حدیث، ابن عجلانؒ (م ۱۴۸ھ) کی روایت کی قوی شاہد ہے، اس لئے ابن عجلانؒ پر تدلیس کا الزام باطل ومردود ہے۔

- حافظ یحیی بن یحییؒ (م۲۲۶؁ھ) نے کہا: " **خارجة عندنا مستقيم الحديث، و لم نكن ننكر من حديثه إلا ما يدلس عن غياث، فإنا كنا قد عرفنا تلك الأحاديث فلا نعرض لها** " خارجہ ہمارے نزدیک مستقیم الحدیث ہیں، ہم ان کی اسی حدیث کو منکر قرار دیتے جس میں وہ غیاث سے تدلیس کرتے، یقیناً ہم نے ان کی ان احادیث کو جان لیا، تو اس کو بیان نہیں کرتے۔

- امام ابو حاتم الرازیؒ (م۲۷۷؁ھ) نے کہا کہ " **مضطرب الحديث، ليس بقوي، يكتب حديثه و لا يحتج به مثل مسلم بن خالد الزنجي، لم يكن محله محل الكذب** " خارجہ مضطرب الحدیث، غیر قوی ہیں، ان کی حدیث لکھی جائے گی، لیکن ان سے احتجاج نہ کیا جائے گا، وہ مسلم بن خالد الزنجیؒ کی طرح ہیں، وہ کذاب نہیں ہیں۔[12]

- اسی طرح حافظ ابن عدیؒ (م۳۶۵؁ھ) نے بھی کہا: " **له حديث كثير، و أصناف فيها مسند و مقاطيع، و حدث عنه أهل العراق، و أهل خراسان، و هو ممن يكتب حديثه، و عندي أنه إذا خالف في الإسناد أو المتن فإنه يغلط و لا يتعمد، و إذا روى حديثا منكرا، فيكون البلاء ممن روى عنه، فيكون ضعيفا، و ليس هو ممن يتعمد الكذب** " ان کی احادیث بہت اور کئی طرح کی ہیں، جن میں مسند بھی ہیں اور **مقاطیع** بھی، ان سے اہل عراق اور اہل خراسان روایت کرتے ہیں، ان کی حدیث لکھی جائے گی، میرے نزدیک جب وہ سند یا متن میں کرتے مخالفت کرتے ہے، تو وہ غلطی کرتے ہیں مگر جان بوجھ کر نہیں، اور جب وہ کوئی منکر حدیث روایت کریں، تو اس میں بلاء انکے شاگرد کی طرف سے ہوگی کہ ان کا شاگرد ضعیف ہوگا، وہ جان بوجھ کر جھوٹ بولنے والوں میں سے نہیں ہیں۔ (**تہذیب الکمال: ج۸: ص۱۸**)[13]

---

[12] **<u>ایک اشکال اور اس کا جواب:</u>**

خارجہ کو "**یکتب حدیثه**" کہنے کے باوجود بھی، ان کا اعتبار نہ کرکے امام ابو حاتم الرازیؒ (م۲۷۷؁ھ) نے ابن عجلانؒ (م۱۴۸؁ھ) کی روایت کو ضعیف اس لئے کہا کیونکہ امام صاحبؒ کے نزدیک ابن عجلانؒ نے "**و إذا قرأ فأنصتوا** " کی زیادتی نقل کرنے میں دیگر ثقہ اصحاب کی مخالفت کی ہے، جب کہ ہمارے نزدیک یہ مخالفت ہرگز نہیں ہے، کیونکہ ابن عجلانؒ (م۱۴۸؁ھ) نے دیگر ثقہ اصحاب سے کوئی مخالفت نہیں کی، بلکہ ان سے ایک زائد جملہ "**و إذا قرأ فأنصتوا** " نقل کیا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ ہم نے ابن عجلانؒ (م۱۴۸؁ھ) کی روایت میں خارجہؒ (م۱۶۸؁ھ) کو بطور متابع ذکر کیا ہے۔ کیونکہ ائمہ ان کو متابعت میں قابل ذکر مانا ہے۔

[13] **<u>نوٹ:</u>**

- امام ابو عبد اللہ الحاکمؒ (م۴۰۵ھ) نے ان کی روایت کو بطور شاہد ذکر کیا ہے۔ **(المستدرک للحاکم : ج ۱: ص ۲۶۶، وغیرہ)**

- حافظ عبد الحق الاشبیلیؒ (م۵۸۱ھ) نے بھی کہا: "**خارجة هذا يكتب حديثه**" خارجہ کی حدیث لکھی جائے گی۔ **(الاحکام الوسطی: ج ۴: ص ۲۱۹)**

ان اقوال سے معلوم ہوا کہ ضعیف راوی خارجہ بن مصعبؒ (م۱۶۸ھ) کی روایت متابعات میں قابل ذکر ہے۔ واللہ اعلم [14]

---

خارجہ بن مصعبؒ (م۱۶۸ھ) نے اس روایت میں کسی کی مخالفت نہیں کی، بلکہ زیادتی "**وإذا قرأ فأنصتوا**" نقل کی ہے۔ لہذا ان پر ابن عدیؒ کے الفاظ "**عندي أنه إذا خالف في الإسناد أو المتن فإنه يغلط ولا يتعمد**" فٹ کرنا صحیح نہیں ہے۔

[14] **تنبیہ نمبر ۱ :**

امام بیہقیؒ (م۴۵۸ھ) نے خارجہ کی روایت کو اختصار سند کے ساتھ یوں بیان کیا ہے کہ " **ورواه عمر بن هارون وهو ضعيف، عن خارجة بن مصعب، وهو ليس بالقوي، عن زيد بن أسلم، ولا يصح** "۔ (**الخلافیات للبیہقی**: ج ۲: ص ۴۷۰، نیز **دیکھئے کتاب القراءت للبیہقی: ص ۱۳۲**)، اس کی سند میں اگرچہ حافظ عمر بن ہارون البلخیؒ (م۱۹۴ھ) موجود ہیں۔

لیکن ان کے بارے میں امام بخاریؒ (م۲۵۶ھ) کہتے ہیں کہ وہ مقارب الحدیث ہیں اور سوائے اس حدیث "**أن النبي صلى الله عليه وسلم كان يأخذ من لحيته من عرضها وطولها**" کہ میں ان کی کوئی روایت ایسی نہیں جانتا، جس میں وہ منفرد ہوں، یا اس کی اصل نہ ہو۔ (**سنن الترمذی: ج ۵: ص ۹۴**)، لہذا اس بنیاد پر ہم کہتے ہیں کہ خارجہ سے یہ روایت نقل کرنے میں بھی عمر بن ہارون البلخیؒ **(م۱۹۴ھ)** منفرد نہیں ہے، شاید یہی وجہ ہے کہ حافظ ابو حاتم محمد بن ادریس الرازیؒ (م۲۷۷ھ) نے صیغہ جزم کے ساتھ کہا کہ " **وَقَدْ رَوَاهُ خارِجَةُ بْنُ مُصْعَبٍ أيضًا، وتابَعَ ابنَ عَجْلان** "۔ (**العلل لابن ابی حاتم: ج ۲: ص ۳۹۵**)، لہذا حافظ عمر بن ہارون البلخیؒ (م۱۹۴ھ) کا ضعف مضر نہیں۔ واللہ اعلم

**تنبیہ نمبر ۲:**

اثری صاحب کہتے ہیں کہ خارجہؒ نے یہ روایت زید بن اسلم سے **معنعناً** بیان کی ہے۔ (**توضیح الکلام: ص ۷۳۳**)، حالانکہ زید بن اسلمؒ (م۱۳۶ھ) سے نقل کرنے میں ان کے متابع میں ابن عجلانؒ (م۱۴۸ھ) موجود ہیں، جن کا مدلس نہ ہونا ثابت ہو چکا۔ (**دیکھئے ص: ۴۱**) لہذا جب وہ متابعت میں موجود ہیں، تو خارجہؒ (م۱۶۸ھ) پر تدلیس کا الزام باطل ومردود ہے۔

**متابع نمبر ۳ :**

حضرت ابو ہریرؓ کہتے ہیں کہ حضور ﷺ نے ہم کو فجر کی نماز پڑھائی، تو نماز کے بعد آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا: کیا تم میں سے کسی نے قراءت کی، تو ایک صحابیؓ نے کہا: ہاں، تو حضور ﷺ نے فرمایا: تب ہی میں کہہ رہا تھا کہ قرآن کی قراءت میں مجھے سے کشمکش کیوں کی جا رہی ہے۔

پھر حضرت ابو ہریرۃؓ کہتے ہیں کہ لوگوں نے جہری نمازوں میں قراءت ترک کر دی جب انہوں نے حضور ﷺ کو یہ کہتے ہوئے سنا۔ **(سنن ابو داود: حدیث نمبر ۸۲۶)** [15]

لہذا اس روایت سے بھی "**وإذا قرأ فأنصتوا** " کی تائید ہوتی ہے۔

خلاصہ یہ کہ حضرت ابو ہریرۃؓ کی حدیث میں "**وإذا قرأ فأنصتوا**" کی زیادتی بالکل صحیح ہے، اس کا انکار درست نہیں۔

---

15 اس روایت کی تفصیل اگلے شمارے میں آئے گی۔ (انشاءاللہ)

**سلسلۂ توثیقات امام اعظم علیہ الرحمہ باسناد صحیح ۹**

معافی بن عمران الموصلیؒ (م ۱۸۶ھ)، کے نزدیک امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) صدوق ہیں۔

## - مولانا نذیر الدین قاسمی

صدوق خطیب، ابو المؤید الموفق بن احمد المکیؒ (م ۵۶۸ھ) فرماتے ہیں کہ:

**واخبرنی الامام الاجل رکن الدین ابو الفضل عبد الرحمٰن بن محمد الکرمانی انا فخر القضاۃ ابو بکر محمد بن الحسین الارسابندی انا ابو الحسن علی بن الحسین السغدی انبا الشیخ ابو اسحاق ابراھیم بن محمد بن خلف الکرابیسی انبا ابو بکر محمد بن عبد اللہ بن یزداد الرازی انبا ابو الفضل البغدادی انبا ابو حفص المحرمی انبا بشر بن الحارث سمعت المعافی بن عمران الموصلی یقول کان فی ابی حنیفۃ رحمہ اللہ عشر خصال ما کانت واحدۃ منھا قط فی احد الا صار رئیسا فی قومہ وساد قبیلتہ الورع والصدق والسخاء والفقہ ومداراۃ الناس والمروۃ الصادقۃ والاقبال علی ماینفع وطول الصمت والاصابۃ بالقول ومعونۃ اللھفان عدوا کان اوولیا۔**

معافی بن عمرانؒ (م ۱۸۶ھ) کہتے ہیں کہ امام ابو حنیفہؒ میں "۱۰" عادتیں ایسی تھیں کہ ان میں سے کوئی ایک بھی کسی میں ہو تو وہ اپنی قوم کا رئیس ہو جائے اور اپنے قبیلے کی سرداری کرے، انتہائی پرہیزگاری، صدق، سخاوت، فقاہت، لوگوں سے اچھا برتاؤ، سچی مروت، مفید کاموں میں مشغول رہنا، طویل خاموشی، بات کی صحت، پریشان حال کی مدد کرنا چاہے دشمن ہو کہ دوست۔ **(مناقب ابی حنیفۃ للمکی: ص ۱۸۵-۱۸۶، طبع بیروت)**

### سند کی تحقیق:

(۱) خطیب، ابو المؤید الموفق بن احمد المکیؒ (م ۵۶۸ھ) کی توثیق کے لئے دیکھئے **مجلہ الاجماع: ش ۴: ص ۷۰**۔

(۲) عبد الرحمٰن بن محمد، ابو الفضل الکرمانیؒ (م ۵۴۳ھ) بھی اپنے زمانے مشہور فقیہ اور اصحاب ابو حنیفہ کے امام ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج ۱۱: ص ۸۲۹، الجواہر المضیہ: ج ۱: ص ۳۰۴)**

(۳)　محمد بن الحسین الارسابندی، ابو بکر المروزیؒ (م ۵۱۲؁ھ) بھی مشہور امام، فقیہ، مناظر اور کبار ائمہ احناف ہیں۔ **(الجواہر: ج ۲: ص ۵۱، تاریخ الاسلام: ج ۱۱: ص ۱۹۷)**

(۴)　ابو الحسن، علی بن الحسین السغدیؒ (م ۴۶۱؁ھ) بھی مشہور امام، فقیہ اور فاضل ہیں۔ **(تاج التراجم: ص ۲۰۹، الجواہر: ج ۱: ص ۳۶۱)**

(۵)　ابو اسحاق، ابراہیم بن محمد بن خلف الکرابیسیؒ کو امام ابو الحسن، علی بن الحسین السغدیؒ (م ۴۶۱؁ھ) نے "الشیخ" قرار دیا ہے، جیسا کہ اس روایت کی سند میں موجود ہے، لہٰذا یہ توثیق ان کے صدوق ہونے کے لئے کافی ہے۔

(۶)　ابو بکر محمد بن عبد اللہ بن یزداد الرازیؒ (م ۴۵۳؁ھ) سے ایک جماعت ابو اسحاق، ابراہیم بن محمد بن خلف الکرابیسیؒ، ابو سہل، محمد بن محمد بن احمد العا صمیؒ، اسماعیل بن الحسین بن علی، ابو محمد بخاریؒ (م ۴۰۲؁ھ)، محمد بن نصرویہ، ابو سہل المروزیؒ، ابو الخیر، محمد بن علی بن الحسنؒ، علی بن احمد بن محمد بن سلیمان، ابو الحسن بخاریؒ، ابو بکر محمد بن ابی اسحاق الکلاباذی بخاریؒ (م ۳۸۰؁ھ) وغیرہ نے ان سے روایت لی ہے۔ **(تاریخ ابن عساکر: ج ۵۴: ص ۵۶، شعب الایمان: ج ۱۲: ص ۴۰۳، جامع بیان العلم وفضلہ لابن عبد البر: ج ۲: ص ۱۱۵۹، السنن الکبری: ج ۵: ص ۵۵۴، بحر الفوائد للکلاباذی: ص ۴۲۵، التدوین: ج ۱: ص ۴۳۵)** اور ان پر کوئی جرح ثابت نہیں ہے۔

اور وہ "ري" کے مفسر تھے۔ **(الانساب للسمعانی: ج ۱۳: ص ۴۹۲)**

لہٰذا وہ صدوق ہیں۔ **(مجلہ الاجماع: ش ۱۴: ص ۵۷)**

(۷)　ابو فضل بغدادیؒ سے مراد ثقہ، زاہد جعفر بن محمد بن یعقوب، ابو الفضل الصندلی بغدادیؒ (م ۳۱۸؁ھ) ہیں۔ **(تاریخ الاسلام: ج ۷: ص ۳۳۷-۳۳۸)**

(۸)　عمر بن منصور، ابو حفص الکاتبؒ سے امام عبد اللہ بن احمد بن حنبلؒ (م ۲۹۰؁ھ) اور دیگر نے روایت لی ہے۔ **(تاریخ بغداد: ج ۱۱: ص ۲۱۰، طبع بیروت)**، اور امام عبد اللہؒ (م ۲۹۰؁ھ) اپنے نزدیک صرف ثقہ سے روایت لیتے تھے۔

**(اتحاف النبیل: ج۲: ص۱۰۳، دراسات حدیثیۃ متعلقۃ بمن لا یروی الا عن ثقۃ للشیخ ابو عمرو الوصابی: ص۲۷۷)،**

لہذا عمر بن منصور، ابو حفص الکاتبؒ صدوق ہیں۔

(۹) بشر بن الحارثؒ (**م۲۲۷؁ھ**) سنن ابو داود اور سنن نسائی کے راوی اور ثقہ ہیں۔ **(تقریب: رقم ۶۸۰)**

(۱۰) معافی بن عمران الموصلیؒ (**م۱۸۶؁ھ**) صحیح بخاری کے راوی اور ثقہ، عابد، فقیہ ہیں۔ **(تقریب: رقم ۶۷۴۵)**

لہذا یہ سند حسن ہے۔

معلوم ہوا کہ معافی بن عمران الموصلیؒ (**م۱۸۶؁ھ**) کے نزدیک امام ابو حنیفہؒ (**م۱۵۰؁ھ**) صدوق ہیں۔ واللہ اعلم

# "قلائد عقود الدرر والعقیان فی مناقب الإمام أبی حنیفة النعمان"

## کی ایک عبارت اور ائمہ احناف کی توثیق

**مولانا نذیر الدین صاحب قاسمی -**

ثقہ، ثبت، حافظ الحدیث امام ابو حنیفہؒ (م ۱۵۰ھ) کے مناقب و فضائل میں ائمہ کی ایک بڑی جماعت نے کتابیں تحریر فرمائی ہیں، ان ہی میں "**قلائد عقود الدرر والعقیان فی مناقب الإمام أبی حنیفة النعمان**" بھی ہے، جس کے مصنف شیخ امام ابو القاسم شرف الدین بن عبد العلیم قربتی یمنیؒ (م بعد ۹۷۴ھ) ہیں۔ **(کشف الظنون: ج ۲: ص ۱۸۳۸،)**

"**قلائد عقود الدرر والعقیان فی مناقب الإمام أبی حنیفة النعمان**" معتمد ذرائع کے مطابق طبع نہیں ہوئی، اس کا ایک مخطوطہ [رقم ۱۸۰/ ۹۰۰] مکتبہ عارف حکمت مدینہ منورہ میں ہے، جس کی نقل جامعہ ام القراء میں موجود ہے۔





٢

وسراج هذه الأمة

كما وصفهم في كتابه المبين فقال إنما يخشى الله من عباده العلماء ثم أكرمهم
بالتبجيل في مواضع من التنزيل وجعلهم لبيان نبيه صلى الله عليه وسلم كأنبياء
أهل التوراة والإنجيل فقال عليه السلام علماء أمتي كأنبياء بني إسرائيل وكان
أسبقهم اجتهاداً وأكملهم علماً وأثبتهم رشاداً وأقومهم طريقة وسداداً
إمام الأئمة أبو حنيفة النعمان بن ثابت الذي أماط عن وجه الشريعة لثام
الأحكام وكشف عن جبين الفقه غمام الظلام وقدم خلوق علماء عصره بقدام
الإقدام ورسخ قدمه في مزالق الأقدام وبذل جهده في أحكام الأحكام فكل
من جاء بعده فهم يغوصون في عمان النعمان ويستخرجون منه بدور فوائده و
يترصعون درر فرائده ويجتلون أبكار أفكاره ويستضيئون بمصابيح
أنواره ويتناولون أشهى أغذية الرقائق من موائده ويشرعون في مشارع
شرائع موارده فمن استقطفه واستمطره فقد تناول حلاله وشرب عذبا
زلاله وجعل الناس له في الفقه عيالا كما قال أبو عبد الله محمد بن إدريس الشافعي
رحمه الله تعالى ومن طعن فيه أو انتقصه فقد خسر خسراناً مبيناً وسيصلى
عذاباً مهيناً ويلقى وبالاً ونكالاً وأقول لهم بيتاً لأبي الطيب وإذا أتتك مذمتي
من ناقص فهي الشهادة لي بأني كامل ولقد كان رحمه الله من أعظم الناس منة
على هذه الأمة فمن أراد معرفة ذلك وتحقيق ما هنالك فليتلقف ذلك من
الآثار والأخبار الواردة في فضائله برواية العلماء الثقات الأخيار المبشرة
بظهوره الدالة على كمال نوره وليتأمل بعيون عقله وعين قلبه فينظر إلى ما
استنبطه من الأحكام ودونه في علم الشريعة من بيان الحلال والحرام وإلى
تجنيسه وتنويعه وتأصيله وتفريعه وإلى وضعه المسائل والجواب عنها قبل حدوثها
ووقوعها وتقويتها بالدلائل قبل نزولها وطلوعها فحينئذ يعرف من وقف
على ذلك أن الذي أعطيه هذا الإمام إنما هو نور رباني وسر رحماني وتوفيق
من الله تعالى وتأييد وعون من القادر المعين وتسديد ولقد كنت في أيام الطلب

مشغوفا بالوقوف على مؤلف في مناقب الامام ابي حنيفة وكنت اطلب ذلك فلم
أجد في وقتي ذلك كتابا جامعا لمناقبه وفضائله ولما وقفت على عدة كتب
مصنفة في مناقب غيره من الائمة ازداد شغفي وولعي وبحثي وطلبي فلم
اجد وظننت انه ليس احد من اهل مذهبه ولا من تلامذته الف كتابا
مفردا في مناقبه فتتبعت ما عثرت عليه من ذكر بعضها وصادفت في كتب التواريخ
واوائل الشروح وديباجات الكتب وفي غضون بطون الدفاتر وعيون
المسائل عند ذكر الحجج والدلائل فالتقطت ذلك وجمعته وكتبته والفته
ورتبته وهذبته وبوبته وفصلته فجاء بحمد الله تعالى كتابا وافيا ولمن
اراد الوقوف على مناقبه كافيا شافيا وسميته قلائد عقود الدرر والعقيان
في مناقب الامام ابي حنيفة النعمان ثم بعد ذلك من الله تعالى علي بحصول
مصنف لطيف في فضائله ومناقبه وشمائله من تصنيف الشيخ الامام ابي عبد الله
الحسين بن علي بن محمد الصيمري رحمه الله وحصل لي من فضل الله تعالى كتاب
الجواهر المضية في طبقات الحنفية فاطلعت فيها على عدة اسماء جماعة ممن
صنف في مناقبه وعلى عدة اسماء كتب مستقلة صنفت في مناقبه لجماعة من
نحارير العلماء المتقدمين منهم الامام الحافظ ابو جعفر الطحاوي رحمه الله تعالى
قال في طبقات الحنفية في ترجمة ابي جعفر الطحاوي وله مجلد في مناقب ابي حنيفة
رحمه الله تعالى ومنهم الامام محمد بن احمد بن شعيب المعروف بالشعبي صنف
في مناقبه كتابا بلغ عشرين جزءا ذكره الحاكم في تاريخه ومنهم الامام موفق بن
احمد المكي الخوارزمي صنف كتابا في مناقبه ورتبه على اربعين بابا ومنهم
القاضي ابو عبد الله الحسين بن علي الصيمري صنف كتاب المناقب والشمائل
والفضائل وهو الذي حصل لي واكثر عزوي اليه ومنهم الامام محي الدين عبد
القادر بن ابي الوفا القرشي صاحب الطبقات صنف في مناقبه كتابا سماه
شقائق النعمان في مناقب الامام النعمان ومنهم الشيخ الامام ابو المظفر يوسف بن

مطلب تسمية الكتاب

عبدالله

عبد الله بن فيروز سبط ابن الجوزي صنف كتابا في ترجيح مذهبه على غيره من
المذاهب ذكر فيه ان من قلده دون غيره كان احوط له واحفظ لدينه وذكر فيه الرد
على من يخالفه وينتقصه وهو كتاب جليل مفيد يشتمل على نيف وثلثين بابا ليس
نظيره في فنه وصنف ايضا كتاب الانتصار لامام ائمة الامصار في مجلدين كبيرين
ذكر ذلك ابن وهبان في اول شرح منظومته ومنهم الامام الكبير عبد الله بن محمد
بن يعقوب الحارثي صنف كتابا سماه كشف الآثار في مناقبه رضي الله عنه ولما
املاه كان يستملي عليه اربعمائة مستملي وغير هولاء خلق لا يحصون فلما اطلعت
على ذلك اطمانت نفسي وطاب خاطري وانشرح صدري وقوي اعتقادي
ورسخ حبه في فؤادي واما الذين ذكروه في اوائل كتبهم او اواخرها فجمع عظيم
ومنهم الامام ابو الحسين القدوري ذكر بعضا من مناقبه في اول شرحه لمختصر
ابي الحسن الكرخي رحمهما الله تعالى ومنهم الامام محمد بن عبد الرحمن الغزنوي تلميذ
الامام السغناقي صاحب النهاية ذكر طرفا من مناقبه في كتابه جامع الانوار
في الحديث ومنهم الامام احمد بن سليمان بن سعيد ذكر بعضا من مناقبه في اخر
كتابه الدرر ومنهم الامام شمس الدين يوسف بن عمر بن يوسف الصوفي
الكاروري صاحب جامع المضمرات والمشكلات ذكر شيئا من مناقبه في اول كتابه
ومنهم الامام ابو عمر بن عبد البر ذكر بعضا من مناقبه في كتابه الانتقاء ومنهم
الامام شمس الدين يوسف بن ابي سعيد بن احمد السجستاني ذكر نبذة من مناقبه
في كتابه منية المفتي ومنهم الامام شرف الدين اسماعيل بن عيسى الاوغاني
المكي ذكر نبذة من مناقبه في كتابه مختصر المسند ومنهم الامام ابو البقاء بن ابي
الضياء القرشي العدوي المكي ذكر مثل ذلك في كتابه مختصر المسند ومنهم
الامام ابو عبد الله محمد بن خسرو البلخي ذكر شيئا من ذلك في اول كتابه المسند
ومنهم صاحب كتاب سفينة العلوم ومنهم الامام ابو جعفر احمد بن عبد الله بن
القسم السرماري الشيرازي عقد له بابا في مصنفه في ترجيح مذهب ابي حنيفة


المملكة العربية السعودية
جامعة أم القرى
كلية الشريعة والدراسات الإسلامية
مركز البحث العلمي وإحياء التراث الإسلامي
قسم التصوير والميكروفيلم

اسم المخطوط : قلائد عقود الدرر والعقيان في مناقب الإمام أبي حنيفة
اسم المؤلف : الشيخ أبي القاسم بن عبد العليم ابن أقبال القرشي
الفن : تاريخ
عدد الأوراق : ٢١٢
تاريخ التصوير : ١٦/٦/١٤٠٤ هـ
رقم التسجيل : ١٨٠ / ٩٠٠ مكتبة عارف حكمة بالمدينة المنورة

النهاية

یہی صدوق [16]، مورخ، امام ابو القاسم شرف الدین بن عبد العلیم القربتی **الیمنی**ؒ **(م بعد ۹۷۴ھ)** اپنی کتاب "**قلائد عقود الدرر والعقیان فی مناقب الإمام أبی حنیفۃ النعمان**" کے مقدمہ میں تحریر کرتے ہیں:

**" ولقد کان رحمہ اللہ من أعظم الناس منۃ علی ھذہ الأمۃ، فمن أراد معرفۃ ذلک وتحقیق ما ھنالک فلیتلقف ذلک من الآثار والأخبار الواردۃ فی فضائلہ بروایۃ العلماء الثقات الأخبار المبشرۃ بظھورہ، الدالۃ علی کمال تنویرہ۔-------------------------------**

**ولقد کنت فی أیام الطلب مشغوفا بالوقوف علی مؤلف فی مناقب الإمام أبی حنیفۃ، وکنت أطلب ذلک فلم أجد فی وقتی ذلک کتاباً جامعاً لمناقبہ وفضائلہ، ولما وقفت علی عدۃ کتب مصنفۃ فی مناقب غیرہ من الأئمۃ ازداد شغفی وولعی وبحثی وطلبی فلم أجد، وظننت أنہ لیس أحد من أھل مذھبہ ولا من تلامذتہ ألف کتاباً مفرداً**

---

[16] علماء نے ان کو شیخ، امام وغیرہ قرار دیا ہے۔ **(کشف الظنون: ج۲: ص۱۳۸۱)** اور یہ ان کے صدوق ہونے کے لئے کافی ہے۔ **(اضواء المصابیح: ص ۲۵۱، مجلہ الاجماع: ش ۱۴: ص ۵۷)**

فی مناقبه فتتبعت ماعثرت عليه من ذكر بعض أوصافه فی كتب التواريخ وأوائل الشروح وديباجات الكتب وفی غضون بطون الدفاتر وعيون المسائل عند ذكر الحجج والدلائل فالتقطت ذلک وجمعته وكتبته وألفته وجانسته وهذبته وبوبته وفصلته فجاء بحمد الله تعالىٰ كتاباً وافياً ولمن أراد الوقوف على مناقبه كافياً شافياً، وسميته قلائد عقود الدرر والعقيان فی مناقب الإمام أبی حنيفة النعمان، ثم بعد ذلک من الله تعالىٰ علي بحصول مصنف لطيف فی فضائله ومناقبه وشمائله من تصنيف الشيخ الإمام أبی عبد الله الحسين بن علي بن محمد الصيمري رحمه الله وحصل لی من فضل الله تعالىٰ كتاب الجواهر المضيئة فی طبقات الحنفية، فاطلعت فيها على عدة أسماء الجماعة ممن صنف فی مناقبه وعلى عدة أسماء كتب مستقلة صنفت فی مناقبه لجماعة من نحارير العلماء المتقدمين، منهم الإمام الحافظ أبو جعفر الطحاوي رحمه الله تعالىٰ قال فی طبقات الحنفية فی ترجمة أبی جعفر الطحاوي وله مجلد فی مناقب أبی حنيفة رحمه الله تعالىٰ، ومنهم الإمام محمد بن أحمد بن شعيب المعروف بالشعيبی صنف فی مناقبه كتاباً أبلغ عشرين جزءاً ذكره الحاكم فی تاريخه، ومنهم الإمام موفق بن أحمد المكي الخوارزمي صنف كتاباً فی مناقبه ورتبه على أربعين باباً، ومنهم القاضی أبو عبد الله الحسين بن علي الصيمري صنف كتاب المناقب والشمائل والفضائل وهو الذی حصل لی وأكثر عزوی إليه، ومنهم الإمام محي الدين عبد القادر بن أبی الوفاء القرشي صاحب الطبقات صنف فی مناقبه كتاباً أسماه شقائق النعمان فی مناقب الإمام النعمان، ومنهم الشيخ الإمام أبو المظفر يوسف بن عبد الله بن فيروز سبط بن الجوزي صنف كتابا فی ترجيح مذهبه على غيره من المذاهب ذكر فيه أن من قلده دون غيره كان أحوط له وأحفظ لدينه وذكر فيه الرد علىٰ من يخالفه أو ينتقصه وهو كتاب جليل مفيد يشتمل على نيف وثلثين باباً ليس له نظير فی فنه وصنف أيضاً كتاب الإنتصار لإمام أئمة الأمصار فی مجلدين كبيرين ذكر ذلک ابن وهبان فی أول شرح منظومته، ومنهم الإمام الكبير عبد الله بن محمد بن يعقوب الحارثي صنف كتابا سماه كشف الآثار فی مناقبه رضي الله عنه، ولما أملاه كان يستملي عليه أربعماية مستملي وغير هؤلاء خلق لا يحصون فلما اطلعت على ذلک اطمأنت نفسي وطاب خاطری وانشرح صدری، وقویٰ اعتقادی، ورسخ حبه فی فوادی۔''

''آپ (امام ابو حنیفہ) رحمۃ اللہ علیہ ان لوگوں میں سے ہیں جن کا اس امت پر بڑا احسان ہے، جو اسے جاننا اور جانچنا چاہے، اسے آپ کے فضائل کے بارے میں آئے ہوئے ان آثار اور احادیث کو حاصل کرنا چاہیے، جو آپ کے ظہور کی بشارتیں سناتے ہیں، اور آپ کی کمال نورانیت پر دلالت کرتے ہیں، جنہیں علماء ثقات نے روایت کیا ہے۔

پھر مصنفؒ ان ''علماء ثقات'' کی کتابوں کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

مجھے ایسے بہت سے لوگوں کے نام پتہ چلے، جنہوں نے آپ کے مناقب میں کتابیں تصنیف کی تھی، نیز کئی ایسی کتابوں کے نام معلوم ہوئے جنہیں ماہر متقدمین علماء نے مستقل طور پر آپؒ کے مناقب میں تصنیف فرمایا تھا، جن میں سے امام حافظ ابو جعفر طحاویؒ، طبقات حنفیہ میں امام ابو جعفر طحاویؒ کے حالات میں لکھتے ہیں: " امام ابو حنیفہؒ کے مناقب میں (بھی) آپ کی ایک جلد (میں کتاب) ہے"۔

انہی (ثقات اور ماہر متقدمین علماء) میں سے امام محمد بن احمد بن شعیب معروف **الشعیبی** بھی ہیں، انہوں نے آپؒ کے مناقب میں ایسی کتاب تصنیف فرمائی جو بیس جزء تک پہنچ گئی، امام حاکمؒ نے اپنی تاریخ میں اس کا تذکرہ کیا ہے۔

انہی میں سے امام موفق بن احمد مکی خوارزمیؒ بھی ہیں، انہوں نے بھی آپؒ کے مناقب میں کتاب تصنیف کی ہے، اور اسے چالیس ابواب پر مرتب کیا ہے۔

ان (ثقات اور ماہر متقدمین علماء) میں سے قاضی ابو عبد اللہ حسین بن علی **صیمری**رحمہ اللہ بھی ہیں، انہوں نے (آپؒ کے) مناقب، شمائل و فضائل پر کتاب تصنیف کی، یہی کتاب مجھے ملی تھی اور میں نے اکثر جگہ اسی کا حوالہ دیا ہے۔

انہی میں سے امام **محي الدين** عبد القادر بن ابی الوفاء قرشیؒ، صاحب (کتاب) الطبقات بھی ہیں، انہوں نے بھی آپ کے مناقب میں کتاب لکھی ہے، جس کا نام " **شقائق النعمان فی مناقب الامام النعمان** " رکھا ہے۔

انہی میں سے امام ابو المظفر یوسف بن عبد اللہ بن فیروز سبط ابن الجوزی بھی ہیں، انہوں نے دوسرے مذاہب پر امام ابو حنیفہؒ کے مذہب کی ترجیح پر کتاب لکھی ہے، اس میں یہ ذکر کیا ہے کہ جو شخص امام ابو حنیفہؒ کی تقلید کرتا ہے، نہ کہ دوسرے علماء کی، (تو اس میں) اس کے لئے زیادہ احتیاط اور اس کے دین کی زیادہ حفاظت ہے، نیز اس میں ان لوگوں پر رد بھی ذکر کیا ہے جو آپؒ کی مخالفت اور تنقیص کرتے ہیں، یہ جلیل القدر اور مفید کتاب ہے جو تیس سے زیادہ ابواب پر مشتمل ہے، اور اپنے فن میں بے نظیر ہے، اسی طرح آپ نے "**الانتصار لامام ائمه الأمصار**" نامی کتاب دو بڑی جلدوں میں تصنیف کی ہے، ابن وہبانؒ نے اپنے منظومہ کی شرح کے شروع میں اس کا تذکرہ کیا ہے۔

انہی (ثقات اور ماہر متقدمین علماء) میں سے امام کبیر عبد اللہ بن محمد بن یعقوب حارثی بھی ہیں، آپ نے امام ابو حنیفہؒ کے مناقب میں ایک کتاب تصنیف کی اور اس کا نام "کشف الآثار" رکھا ہے، جب آپ نے یہ (کتاب) املاء کروائی، تو چار سو لوگ املاء کروا رہے تھے، اور ان کے علاوہ اتنی بڑی تعداد تھی کہ ان کا کوئی حساب و شمار نہیں، جب میں اس پر مطلع ہوا تو میرے نفس کو اطمینان، میرے دل کو خوشی، اور میرے سینے کو انشراح ہوا، میرا اعتقاد مضبوط ہوا اور آپ کی محبت میرے سویدائے قلب میں پیوست ہو گئی۔ **(مخطوطہ قلائد عقود الدرر و العقیان فی مناقب الإمام أبی حنیفة النعمان: فولیو نمبر ۲-۳، رقم ۱۶۴/۹۰۰، مکتبة عارف حکمة بالمدینة المنورة)**

اس عبارت سے معلوم ہوا کہ صدوق، مورخ، امام شرف الدین بن عبد العلیم القرہتی **الیمنی**ؒ (م بعد ۹۷۴ھ) کے نزدیک:

- امام ابو جعفر الطحاویؒ (م ۳۲۱ھ)
- امام کبیر ابو محمد الحارثیؒ (م ۳۴۰ھ)،
- امام محمد بن احمد بن شعیب **الشعیبی**ؒ (م ۳۵۷ھ)،
- امام ابو عبد اللہ الصیمریؒ (م ۴۳۶ھ)،
- خطیب خوارزم، امام ابو المؤید، احمد بن الموفق المکیؒ (م ۵۶۸ھ)،
- امام ابو المظفر، یوسف بن عبد اللہ المعروف سبط ابن الجوزیؒ (م ۶۵۴ھ)،
- امام محی الدین عبد القادر القرشیؒ (م ۷۷۵ھ) وغیرہ ائمہ ثقات میں سے ہیں۔ واللہ اعلم

# صحیح مسلم کی ایک حدیث کا دفاع اور ثقہ راوی کی زیادت

حافظ زبیر علی زئی

الحمد للّٰہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ رسولہ الأمین ، أما بعد:

سیدنا ابوموسیٰ الاشعری رضی اللہ عنہ کی بیان کردہ ایک حدیث میں آیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:《و إذا قرأ الإمام فانصتوا》''اور جب امام قراءت کرے تو تم خاموش رہو۔'' [مسند احمد ٤/ ٤١٥ ح ١٩٧٢٣ ، صحیح مسلم : ٤٠٤ ، ترقیم دارالسلام : ٩٠٥ ، صحیح ابی عوانه ٢/ ١٣٣]

اس حدیث کو درج ذیل محدثین اور علماء نے صحیح قرار دیا ہے:

① ...... امام مسلم رحمہ اللہ: امام مسلم رحمہ اللہ کا اس حدیث کو اپنی کتاب صحیح مسلم میں درج کرنا اور جرح نہ کرنا، اُن کے نزدیک اِس کی تصحیح ہے۔قال ابو اسحاق الخ والی زیادت کے بارے میں محمد بن خلیفہ الابی لکھتے ہیں: " وهي تدل علٰى تصحيح مسلم لتلك الزيادة ۔"

''اور یہ اس (بات) پر دلالت کرتی ہے کہ مسلم اس زیادت کو صحیح سمجھتے ہیں۔'' [اکمال اکمال المعلم ج٢ ص ٢٨٧]

قاضی عیاض مالکی فرماتے ہیں:

" وقد ذكر ابن سفيان عن مسلم في رواية الجلودي بإثر هذا الحديث ما يدل علٰى تصحيح مسلم لهذه الزيادة ..." [اكمال المعلم ٢/ ٣٠٠]

''اور (ابواسحاق ابراہیم بن محمد) بن سفیان نے (محمد بن عیسیٰ بن عمرویہ) الجلودی کی روایت میں (امام) مسلم سے اس حدیث کے بعد وہ (کلام) ذکر کیا جو مسلم کے نزدیک اس زیادت کی تصحیح پر دلالت کرتا ہے۔''

ابوالعباس (احمد بن عمر بن ابراہیم) القرطبی لکھتے ہیں:

" فهذا تصريح بصحتها ..." إلخ

''پس یہ (امام مسلم کے نزدیک) اس کے صحیح ہونے کی تصریح ہے۔'' [المفهم ٢/ ٣٩]

حافظ ابن تیمیہ اس حدیث کے بارے میں فرماتے ہیں:

" صححه أحمد و إسحاق و مسلم بن الحجاج وغيرهم ۔" [مجموع فتاویٰ ابن تیمیه ٢٢/ ٣٤٠]

''اسے احمد (بن حنبل)، اسحاق (بن راہویہ) اور مسلم بن الحجاج وغیرہم نے صحیح کہا ہے۔''

ان کے علاوہ کئی علماء نے یہ فرمایا ہے کہ امام مسلم نے اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے۔خبیب صاحب کے استاذِ محترم مولانا ارشاد الحق اثری حفظہ اللہ حافظ ابومسعود الدمشقی کا اعتراض: ''امام مسلم کا مقصد تیمی کی حدیث ذکر کرنے سے یہ ہے کہ حدیث میں جو اختلاف ہے اسے بیان کیا جائے اس لیے نہیں (کہ) وہ اسے ثابت کرنا چاہتے ہیں۔'' نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں: ''مگر من وجہ اس پر کلام ہے کیوں کہ امام مسلم کے نزدیک یہ زیادت صحیح ہے۔لیکن چونکہ اس روایت کو امام بخاری، امام دارقطنی بلکہ امام احمد نے بھی معلول قرار دیا ہے، اس لیے ان کی بات امام مسلم سے مقدم ہے۔''

[توضیح الکلام طبع قدیم ج٢ ص ٢٤٨، طبع جدید ص ٦٦٤ حاشیہ]

ان محدثین کرام اور علماء بلکہ اپنے ہی استاذِ محترم کے خلاف خبیب صاحب لکھتے ہیں:

''امام مسلم نے یہاں سلیمان تیمی کی حدیث کو جس انداز سے ذکر کیا ہے اور سلیمان کی دیگر ثقات کی مخالفت پر تنبیہ کی ہے ان دونوں باتوں سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ امام مسلم بھی اس زیادت کو صحیح نہیں سمجھتے۔ محض انھوں نے سلیمان تیمی اور قتادہ کے بقیہ شاگردوں کے مابین اختلاف ذکر کر کے اس کی علت کی جانب اشارہ کیا ہے جس کے درج ذیل قرائن ہیں: یہ زیادت امام مسلم کے ہاں بھی شاذ ہے......'' [ہفت روزہ الاعتصام لاہور ج ۶۰ شمارہ: ۳۵ ص ۱۹] سبحان اللہ!

خبیب صاحب کو چاہئے کہ وہ ادارہ علوم اثریہ کی لائبریری میں اپنے واجب الاحترام استاذ صاحب سے گفتگو کر کے یہ مسئلہ طے کرلیں کہ استاذ صاحب کی بات صحیح ہے یا خبیب صاحب نے غلط سمجھا ہے؟

خبیب صاحب اپنے مضمون کے آخر میں اپنے خاص انداز میں اپنے ظن وگمان کو قوی یقین قرار دیتے ہوئے فرماتے ہیں: ''ہمیں بھی قوی یقین ہے کہ اگر محترم حافظ زبیر حفظہ اللہ توضیح الکلام میں اس حدیث کے بارے میں مکمل بحث پڑھ لیتے یا طائرانہ نگاہوں سے اس بحث کی شہ سرخیوں کو دیکھ لیتے تو وہ عجلت میں بھی ایسی تغلیط کے مرتکب نہ ہوتے۔ اس لیے ان کا اس کلام پر اعتراض کرنا عدم تدبر کا نتیجہ ہے۔ اس سلسلہ میں استاذ اثری حفظہ اللہ نے جو فرمایا، ان کا فرمان مسلک محدثین کا آئینہ دار ہے۔''

[الاعتصام لاہور ج ۶۰ شمارہ: ۳۶ ص ۲۴، ستمبر ۲۰۰۸ء]

اپنے استاذ محترم کی کتاب توضیح الکلام کو تدبر سے پڑھنے کا کیا یہ مطلب ہے کہ آپ کے استاذ محترم جو بات علانیہ اپنی کتاب میں کہہ رہے ہیں، آپ اُٹھ کر اُس کی علانیہ مخالفت شروع کر دیں؟ سبحان اللہ!

خبیب صاحب نے ایک بھی ایسی صریح دلیل پیش نہیں کی جس میں یہ آیا ہو کہ امام مسلم نے بذاتِ خود اپنی اس بیان کردہ حدیث کو ضعیف قرار دیا ہے لہٰذا اُن کا ''امام نووی کی توضیح بھی محل نظر ہے'' [الاعتصام ۶۰/۳۵، ص ۲۰] لکھ کر علامہ نووی پر ردِ محلِ نظر بلکہ ناقابلِ مسموع ہے۔ کیوں کہ اثری صاحب بھی اسی بات کے معترف ہیں جس کی وجہ سے امام نووی رحمہ اللہ پر اعتراض کیا گیا ہے۔

عجلت اور عدم تدبر تو یہ ہے کہ اثری صاحب کے کلام: ''امام مسلم نے اگرچہ [مسلم ص ۱۷۴ جلد ا] اس کی تصحیح کی مگر امام بخاری...'' [توضیح الکلام ۲/۲۴۶ واللفظ لہ، طبع جدید ص ۶۶۳] پر غور وتدبر کیے بغیر یہ دعویٰ کر دیا گیا ہے کہ ''یہ زیادت امام مسلم کے ہاں بھی شاذ ہے۔''

خبیب صاحب نے صحیح مسلم کی حدیثِ مذکور کے مضعفین (ضعیف کہنے والوں) میں سب سے پہلے امام مسلم کا نام لکھا ہے۔

[الاعتصام لاہور ۶۰/۳۶ ص ۲۳]

**فإنا لله و إنا إليه راجعون .**

مولانا شمس الحق عظیم آبادی رحمہ اللہ اس حدیث کے بارے میں حافظ المنذری سے نقل فرماتے ہیں:

**"فقد صحح مسلم هذه الزيادة من حديث أبي موسى الأشعري ومن حديث أبي هريرة رضي الله عنه ۔"**

''پس (امام) مسلم رحمہ اللہ نے ابوموسیٰ الاشعری (رضی اللہ عنہ) اور ابوہریرہ رضی اللہ عنہ (دونوں) کی حدیث سے اس زیادت کو صحیح قرار دیا ہے۔'' [عون المعبود ۱/۲۳۵ تحت ح ۶۰۴]

② ...... ابوعوانہ الاسفرائنی رحمہ اللہ: حافظ ابوعوانہ کا اسے المستخرج علیٰ صحیح مسلم (۲/۱۳۳) میں جرح کے بغیر روایت کرنا اُن کی طرف سے اس حدیث کی تصحیح ہے۔ جن محدثین نے اپنی کتابوں میں صحت کا التزام کیا ہے وہ اگر ان کتابوں میں جرح کے بغیر کوئی روایت بیان کریں تو یہ ان کی طرف سے اُس روایت کی تصحیح ہوتی ہے۔ مثلاً صحیح ابن خزیمہ اور صحیح ابن حبان میں ایسی روایاتِ مرویہ کو علمائے کرام صححہ ابن خزیمہ (ابن خزیمہ نے صحیح کہا) اور صححہ ابن حبان (ابن حبان نے صحیح کہا) کہتے اور لکھتے ہیں جیسا کہ حدیث کے عام طالب علموں پر بھی یہ مخفی نہیں ہے۔ چناں چہ روایت کی تصحیح اُس کے راویوں کی توثیق ہوتی ہے اِلا یہ کہ کوئی قرینۂ صارفہ اس کی تخصیص کر دے۔ مثلاً دیکھئے نصب

الرایہ [۱۴۹/۱] اور بیان الوہم والا یہام [۳۹۴/۵]

③......ابونعیم الاصبہانی رحمہ اللہ

[المستخرج علیٰ صحیح مسلم ج۲ ص ۲۸ ح ۸۹۸]

④......ابن جریر الطبری رحمہ اللہ [جامع البیان ۹/ ۱۱۲]

⑤......المنذری [عون المعبود ۲۳۵/۱، مختصر سنن ابی داود ۳۱۳/۱]

⑥......حافظ ابن تیمیہ رحمہ اللہ [مجموع فتاویٰ ۲۲/ ۲۹۵]

⑦......حافظ ابن کثیر رحمہ اللہ [التفسیر ۳۶۹/۱ بحوالہ خبیب صاحب]

⑧......حافظ ابن حجر رحمہ اللہ [فتح الباری ۲۴۲/۲ تحت ح ۷۵۸]

⑨......معاصرین میں سے شیخ البانی رحمہ اللہ

[ارواء الغلیل ۲/ ۳۸ ح ۳۳۲]

⑩......حافظ ابن عبدالبر رحمہ اللہ [التمہید ۱۱/ ۳۴]

⑪......معاصرین میں سے شیخ سلیم الہلالی السّلفی رحمہ اللہ

[بحوالہ خبیب صاحب]

نمبر ④ سے لے کر نمبر ⑪ تک یہ وہ حوالے ہیں جو محترم خبیب صاحب نے تسلیم کئے ہیں۔ دیکھئے الاعتصام لاہور [۶۰/۳۶ ص ۲۴]

⑫......امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ [العلل للخلال بحوالہ الجوہر النقی ۲/ ۱۵۵، التمہید ۳۴/۱۱، مجموع فتاویٰ ابن تیمیہ ۳۴۰/۲۲]

اس کے مقابلے میں خبیب صاحب نے شرح علل الترمذی لابن رجب الحنبلی (۷۹۰/۲) سے نقل کیا ہے کہ ''احمد .... سے امام اثرم نے اضطراب ثابت کیا ہے۔'' [الاعتصام ۶۰/۳۶ ص ۲۳]

خاص اس حدیث کے بارے میں جو دعویٔ اضطراب نقل کیا ہے وہ محل نظر ہے۔

خبیب صاحب لکھتے ہیں: ''ممکن ہے کہ امام احمد نے پہلے اس کی تصحیح فرمائی ہو بعد میں اصل حقیقت منکشف ہونے پر اس سے رجوع کرتے ہوئے اس پر اضطراب کا حکم لگایا ہو۔'' واللہ اعلم [ایضاً ص ۲۳]

عرض ہے کہ اگر امام احمد سے حدیثِ مذکور پر اضطراب کا حکم ثابت ہو جائے تو ممکن ہے کہ انھوں نے پہلے اس پر اضطراب کا حکم لگایا ہو اور بعد میں تحقیق کرنے پر اسے صحیح قرار دیا ہو۔ کیا خیال ہے!؟

⑬......محمد بن ابراہیم بن المنذر النیسابوری رحمہ اللہ [الجامع لاحکام القرآن للقرطبی ۱۲۱/۱، نیز دیکھئے الاوسط لابن المنذر ۱۰۶/۳، ۱۰۷]

⑭......قاضی ابوبکر محمد بن عبداللہ المعروف بابن العربی المالکی

[احکام القرآن ۸۲۸/۲، تحت آیۃ: ۲۰۴ من سورۃ الاعراف]

⑮...... ابو اسحاق الاسفرائنی (متوفی ۴۱۸ھ) وہ تمام علمائے کرام جو صحیح مسلم کو صحیح سمجھتے ہیں اور اُن سے اس خاص حدیث پر کوئی جرح ثابت نہیں وہ بھی اس حدیث کے **مصححین** میں سے ہیں۔ ابواسحاق الاسفرائنی نے صحیحین کی احادیث کو قطعی الصحت قرار دیا ہے۔ دیکھئے النکت علیٰ مقدمۃ ابن الصلاح للزرکشی (ص ۹۰)

⑯......ابن الصلاح الشہرزوری الشافعی رحمہ اللہ

[مقدمہ ابن الصلاح ص: ۳۲، دوسرا نسخہ ص: ۹۲]

⑰...... ابن القیسرانی رحمہ اللہ [صفۃ التصوف ورقہ ۸۷، ۸۸ بحوالہ احادیث الصحیحین بین الظن والیقین للشیخ حافظ ثناء اللہ الزاہدی، ص: ۲۰]

⑱...... امام محمد بن مسلم بن عثمان بن عبداللہ الرازی المعروف بابن وارہ رحمہ اللہ (متوفی ۲۷۰ھ) امام مسلم نے جب امام محمد بن مسلم بن وارہ کے سامنے اپنی کتاب صحیح مسلم کی احادیث کو صحیح کہا اور اپنا عذر بیان کیا تو انھوں نے امام مسلم کا عذر قبول کرلیا۔ دیکھئے سوالات البرذعی لابی زرعہ الرازی (ص ۶۷۶، ۶۷۷)

امام ابن وارہ کا امام مسلم کا عذر قبول کرنا اور صحیح مسلم کی احادیث پر اعتراض نہ کرنا اس بات کی دلیل ہے کہ انھوں نے بھی صحیح مسلم کا صحیح ہونا قبول کرلیا تھا۔

تنبیہ: ائمہ و علماء کے ان اقوالِ مذکورہ میں تقدم و افضلیت کو مدنظر نہیں رکھا گیا بلکہ محترم خبیب صاحب کی تقسیم کی متابعت کی گئی ہے۔

⑲...... ابو الفضل عبدالرحیم بن الحسین العراقی: حافظ عراقی فرماتے ہیں:

" واقطع بصحة لما أسندا۔ "

یعنی جسے یہ دونوں (بخاری و مسلم) سند سے بیان کریں تو اسے

قطعی الصحت سمجھو۔ [الفیۃ العراقی مع تعلیقات الشیخ الصالح محمد رفیق الاثری حفظہ اللہ ص ۲۰، شعر: ۴۰، فتح المغیث للسخاوی ۱/۵۰]

⑳...... جلال الدین عبدالرحمٰن بن ابی بکر السیوطی (متوفی ۹۱۱ھ): [الجامع الصغیر ۱/۵۷ ح ۹۳۷ وقال: صح، فیض القدیر للمناوی ۱/۵۳۳]

ان کے علاوہ اور بھی محدثین وعلمائے کرام ہیں جو صحیح مسلم کو صحیح سمجھتے ہیں اور اس روایت پر اُن سے جرح ثابت نہیں ہے۔ وہ تمام محدثین اور علماء جو سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث:

((وإذا قرأ فانصتوا)) کو صحیح وثابت سمجھتے ہیں اور صحیح مسلم کی اس خاص حدیث پر جرح نہیں کرتے وہ بھی صحیح مسلم کی حدیثِ مذکور کے **مصححین** (صحیح کہنے والوں) میں شامل ہیں۔

㉑...... ابن حزم اندلسی: انھوں نے سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کو صحیح قرار دیا ہے۔ دیکھئے المحلّٰی [۳/۲۴۰، مسئلہ: ۳۶۰]

㉒...... حسین بن مسعود البغوی: انھوں نے سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کو احادیث حسان میں ذکر کیا ہے اور کوئی جرح نہیں کی۔ دیکھئے مصابیح السنۃ [۱/۳۳۳ ح ۶۰۹]

㉓...... خطیب بغدادی: جو محدثین کرام سنن النسائی (المجتبیٰ) کو صحیح سمجھتے تھے (اگرچہ اُن کا قول مرجوح ہے لیکن) اُن کے نزدیک بھی صحیح مسلم کی مذکورہ حدیث صحیح ہے بشرطیکہ اُن سے خاص صحیح مسلم کی مذکورہ حدیث پر جرح ثابت ہو جائے۔ کیوں کہ امام نسائی نے سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی یہ حدیث بیان کرکے اُس پر کوئی جرح نہیں کی۔

[دیکھئے المجتبیٰ /سنن النسائی ۲/ ۱۴۱، ۱۴۲ ح ۹۲۲]

حافظ ابن حجر العسقلانی رحمہ اللہ فرماتے ہیں:

"وقد أطلق عليه ـ أيضًا ـ اسم الصحة أبو علي النيسابوري و أبو أحمد بن عدي وأبو الحسن الدارقطني و ابن مندة وعبدالغني ابن سعيد وأبو يعلى الخليلي وغيرهم . وأطلق الحاكم اسم الصحة عليه وعلىٰ كتابي أبي داود والترمذي كما سبق ـ" [النكت علىٰ ابن الصلاح ١/ ٤٨١]

''اور اس (سنن النسائی) پر صحیح ہونے کا اطلاق ابو علی النیسابوری، ابو احمد ابن عدی، ابوالحسن الدارقطنی، ابن مندہ، عبدالغنی بن سعید اور ابو یعلیٰ الخلیلی وغیرہم نے کیا ہے، اور حاکم نے اس (سنن النسائی) پر اور ابوداود وترمذی کی کتابوں پر صحیح ہونے کا اطلاق کیا ہے جیسا کہ گزر چکا ہے۔''

تنبیہ نمبر۱: ان کبار علماء کا قول مرجوح ہے اور صحیح یہ ہے کہ سنن اربعہ میں صحیح احادیث کے ساتھ ساتھ ضعیف روایات بھی موجود ہیں۔

تنبیہ نمبر۲: امام دارقطنی کا قول صحیح سند کے ساتھ تاریخ بغداد (۱۱/ ۳۹۷ ت ۶۲۷۶ ترجمہ علی بن الحسین بن حرب بن عیسیٰ) میں مذکور ہے۔

تنبیہ نمبر۳: قاضی ابو یعلیٰ الخلیلی کا قول الارشاد فی معرفۃ علماء الحدیث (۲/۶۸۷ ترجمہ عبداللہ بن زاذان ابو محمد) میں مذکور ہے۔

تنبیہ نمبر۴: امام دارقطنی اور امام ابو علی النیسابوری سے چوں کہ حدیث مسلم پر کلام مذکور ہے۔ لہٰذا انھیں اس حدیث کے **مصححین** میں شمار نہیں کیا جا سکتا بلکہ اس روایت کی تخصیص کر دی جائے گی اور باقی احادیث پر اُن کا قول مذکورہ شرط کے ساتھ جاری رہے گا یا پھر اُن کی جرح اور تصحیح کو باہم متعارض ومتناقض قرار دے کر ساقط کر دیا جائے گا۔ واللہ اعلم

㉔...... قاضی ابو یعلیٰ الخلیلی (متوفی ۴۴۶ھ)

[دیکھئے **مصححین** کا حوالہ نمبر۲۳]

㉕...... ابن عدی

㉖...... ابن مندہ

㉗...... عبدالغنی بن سعید (دیکھئے مصححین کا حوالہ نمبر۲۳)

㉘...... حاکم نیشاپوری

㉙...... اسحاق (غالباً ان سے مراد امام اسحاق بن راہویہ ہیں۔) واللہ اعلم

حافظ ابن تیمیہ نے لکھا ہے کہ اس (صحیح مسلم والی) حدیث کو اسحاق نے صحیح قرار دیا ہے۔ دیکھئے مجموع فتاویٰ (۲۲/۳۴۰) اور

**مصححین کا حوالہ نمبر ۱**

۳۰...... ابو الفضل محمد بن طاہر المقدسی: حافظ عراقی نے محمد بن طاہر المقدسی سے نقل کیا ہے کہ وہ صحیحین کی احادیث کو قطعی الصحت سمجھتے تھے۔ [دیکھئے التقیید والایضاح، ص:۴۱]

ان کے علاوہ اور بھی حوالے تلاش کئے جا سکتے ہیں، دورِ حاضر میں شعیب ارناووط وغیرہ جیسے کئی مخرجین نے اس حدیث کو صحیح قرار دیا ہے لہٰذا ثابت ہوا کہ صحیح مسلم کی اس حدیث کو جمہور علماء و محدثین صحیح و ثابت سمجھتے ہیں۔

جمہور کی اس تحقیق کے خلاف مولانا ارشاد الحق اثری حفظہ اللہ کے شاگرد جناب خبیب صاحب نے عجیب وغریب دعویٰ کر دیا ہے کہ ''اس لیے اس زیادت کے شذوذ اور ضعیف ہونے میں کسی قسم کا کوئی شک نہیں ہے۔'' [الاعتصام لاہور ۶۰/۳۵ص ۲۴] سبحان اللہ!

❀❀......❀............❀❀

# صحیح مسلم کی ایک حدیث کا دفاع اور ثقہ راوی کی زیادت

حافظ زبیر علی زئی

مضعفینِ حدیث: اس تفصیل کے بعد خبیب صاحب کی اس فہرست کا جائزہ پیشِ خدمت ہے، جس میں انھوں نے صحیح مسلم کی روایت مذکورہ کے مضعفین کی تعداد کو معاصرین کے ساتھ چوبیس (۲۴) کے عدد تک پہنچایا ہے۔

① ...... امام مسلم رحمہ اللہ: اس پر تفصیلی بحث گزر چکی ہے اور صحیح مسلم میں صاف طور پر ثابت ہے کہ امام مسلم نے سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی بیان کردہ حدیث کو ''صحیح'' کہا ہے اور سیدنا ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کی حدیث کا وہی متن ہے جو سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی حدیث کا ہے۔ کبار علماء نے بلکہ مولانا ارشاد الحق اثری صاحب (حفظہ اللہ) نے بھی یہی فرمایا ہے کہ اس حدیث کو امام مسلم نے صحیح قرار دیا ہے۔ یہ بات بے حد افسوسناک ہے کہ خبیب صاحب نے بغیر کسی صریح حوالے کے محض اپنے ظن وتخمین پر عمل کرتے ہوئے اور اپنے استاذ محترم کی مخالفت کرتے ہوئے امام مسلم سے یہ منسوب کر دیا ہے کہ انھوں نے اپنی بیان کردہ حدیث کو ضعیف قرار دیا ہے۔ سبحان اللہ!

② ...... امام بخاری رحمہ اللہ

③ ...... امام محمد بن یحییٰ الذہلی رحمہ اللہ: خبیب صاحب نے بطورِ حوالہ مرعاۃ المفاتیح (۱۲۸/۳) کو پیش کیا ہے حالاں کہ مولانا عبید اللہ مبارکپوری رحمہ اللہ نے اس کا کوئی معتبر حوالہ پیش نہیں کیا۔ بلکہ اسی صفحے پر مولانا عبید اللہ مبارکپوری رحمہ اللہ صحیح مسلم کی حدیثِ مذکور کے بارے میں لکھتے ہیں: ''وصححه أحمد و مسلم'' کہ اسے احمد (بن حنبل) اور مسلم نے صحیح کہا ہے۔ [مرعاۃ المفاتیح ۱۲۸/۳]

جب کہ اس بات میں خبیب صاحب ان کے سراسر مخالف ہیں۔

④ ...... حافظ ابو علی النیسابوری: حافظ ابو علی کا ایک حوالہ اقوالِ مصححین (نمبر۲۳) میں گزر چکا ہے کہ وہ سنن النسائی کو صحیح سمجھتے تھے اور سیدنا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کی روایت سنن النسائی میں بغیر جرح کے موجود ہے۔ لہٰذا کیا خیال ہے کہ ان دونوں اقوال کو متعارض قرار دے کر ساقط قرار دیا جائے یا انھیں مضعفین کی فہرست میں شامل رکھا جائے!؟

⑤ ...... ابن خزیمہ رحمہ اللہ

⑥ ...... ابوبکر الاثرم رحمہ اللہ: (اس حوالے میں نظر ہے)

⑦ ...... احمد بن حنبل رحمہ اللہ: (اس حوالے میں نظر ہے) نیز دیکھئے اقوالِ مصححین نمبر:۱۲

⑨ ...... ابو حاتم الرازی رحمہ اللہ:

⑩ ...... دارقطنی رحمہ اللہ: امام دارقطنی کے قول کے تعارض کے لئے دیکھئے مصححین کا حوالہ نمبر:۲۳

⑪ ...... بیہقی رحمہ اللہ

⑫ ...... نووی

⑬ ...... ابو الفضل بن عمار الشہید رحمہ اللہ

⑭ ...... ابو داود رحمہ اللہ

⑮ ...... حافظ ابو مسعود الدمشقی رحمہ اللہ

⑯ ...... محدث عبدالرحمٰن مبارکپوریؒ [دورِ قریب کے سلفی عالم]

⑰ ...... محدث عبید اللہ مبارکپوریؒ [دورِ قریب کے سلفی عالم]

⑱ ...... شیخ مقبل بن ہادی الیمنی رحمہ اللہ [معاصر]

⑲ ...... شیخ ربیع بن ہادی المدخلی حفظہ اللہ [معاصر]

⑳ ...... ابراہیم بن علی (؟ مجہول) [معاصر]

